# واقعات پنجہزار سالہ

تازہ عنوان کی تاریخ طرز جدید کی تقویم

جسمین

بمطابقت سنہ طوفان وسمبت بکرماجیت وسنہ عیسوی وہجری کے واقعات عالم لکھے ہین

مشتمل بر پنج باب

## باب اوّل

پائندگی کیہان و جہان باعتقاد مذاہب مختلف ونزول ابوالبشر و تردید وقوع طوفان در کل عالم و

بیان واقعات عالم بموجب سنہ طوفان و ہر سنہ سنین دیگر

## باب دوم

بیان مین واقعات عالم ہر مذہب ومشرب کے بموجب تعین سنوات ہر مذہب و ملت کی جدولون مین

## باب سوم

بیان مین واقعات اہم یعنی انقلاب سلطنت اکثر ولایات ہند و پارس و روم و چین و یورپ و ملک ہمالہ و سلطنت مغولستان تا

وفات امیر تیمور و ذکر شاہان چین و ایران و ملک روم و واقعات ملک شام و ذکر سلطان مصر از توابع افریقہ و جغرافیہ ہر یک ملک کے

## باب چہارم

بیان مین واقعات ملک یورپ یعنی فرنگستان و ذکر شاہان جرمن و پروس و روس و فرانس و سلطنت ہنگری و اسکاٹ لنڈ و سویڈن

واٹل و یونان و ذکر قیاصرہ یونان و ذکر حکمای مشارقہ و علمای فلاسفہ و اطبا و محدثین اسلامی مولفہ مورخ خوش فکر منشی

رادھی لال صاحب رئیس موہان متعلقہ لکھنؤ جو اسے پہلی چندبار مطبع منشی نول کشور میں سہ سوم باد و دوبار

واقع لکھنؤ مین طبع ہوئی تھی اور اب بسرپرستی عالیجناب معلی القاب منشی پراگ نراین

صاحب مہتمم و مالک مطبع دام اقبالہ باراول بماہ مئی ۱۸۹۰ء

مطبع منشی نول کشور واقع کانپور مین چھپا






ہر نام مین ہے اوسیکا چرچا
پیدا ہے کہین کہین نہان ہے
ہر شاخ شجر قلم اگر ہو
مشکل ہے مگر بیان اوصاف
بہتر ہے بیان پہ بس خموشی
ہمدوش ہو عرض التجا ہے

ہر جسم مین ہے اوسیکا جلوا
کیا تاب قلم کرے جو تحریر
بحر قلزم دوات ہو جو
کیونکر ہو ثنا اے ایزد پاک
بیجا یہ تجھے ہے گرمجوشی
کچھ اور دکھا زبان کے جوہر

ہر جا پہ مکین وہ بیگمان ہے
ہے حمد و صفت برون ز تقریر
طول دو جہان ہو کاغذ صاف
پر مار سکے جہان نہ ادراک
بے کام سکوت مدعا کے
آہنگ فغان بدل بدل کر

اے شائقان دریافت خیالات بیشمار و اے اشتیاقمندان سماعت سوانحات روزگار و اے ہر باعث کنندگان شان و عظمت پروردگار و اے واقفان حالات پردۂ اسرار سب صاحبون کی خدمت مین عرض گذار ہون کہ اگر سہو و خطا جو کہ لازمۂ بشریت ہے سرزد ہوئی ہو تو عفو خطا کا امیدوار ہون واضح ہو کہ مصنف نے اس رسالہ واقعات بہار رسالہ کو واسطے فائدۂ عام تصنیف کیا خصوص برائے نام نامی مصنف رسالہ ہذا کا اسم راسا دے ہے لال ولد لالہ [illegible]

قوم کایستھ نگم عرف اودنائین ساکن قصبہ موہان سے ہے اب مطلب خاص کا بیان ہے اس رسالہ کے پانچ باب ہین **باب اول** مین بیان پابند کی کیہان باعتقاد مذاہب مختلف ہمچنین ہی نزول ابوالبشر و تردید وقوع طوفان در کل عالم و بیان واقعات اہم عالمی بموجب سنہ طوفان باتعین سنوات دیگر ہے **باب دوم** مین بیان واقعات عالمی ہر مذہب کے بموجب سنوات ہر مذہب کے لکھے گئے ہین **باب سوم** مین بیان راجگان و بادشاہان ہندوستان ہے **باب چہارم** مین ذکر شاہان یورپ و افریقہ کا ہے **باب پنجم** مین اذکار حکماے ماسبق و مہندسان نامی و اسماے علماے گرامی محدثین اسلام کا ہے جو کہ مطابق سنہ طوفان کے آغاز سنہ زمانہ کلجگ مقررۂ ہند سے اتفاقیہ بلا کم و کاست ہے لہذا یہ سنہ طوفان حالات ہر شۂ مذاہب پر مکتفی ہوے اگرچہ سنوات سکندری و ہرقلی وغیرہ مروجۂ زمانہ سابق بہت تھے لیکن بسبب عدم رواج کے متروک سمجھکر فقط سنہ طوفان کے سنہ ہندی بکرمادت و سنہ یوروپی عیسوی و سنہ محمدی ہجری پر اکتفا کیا گیا مگر واسطے آگہی ہر خاص و عام کے اکثر سنوات مروجہ سابق کو بموجب تواریخ تنقیح الاخبار و بعض دیگر کے تطبیق کر کے سنوات زمانۂ سابق اب تا وقت تالیف رسالۂ ہذا کے درج رسالۂ ہذا اس حساب سے کی گئی کہ جو سنوات مصنف تنقیح الاخبار نے وقت تالیف تواریخ کے سنوات مطابقت کر کے لکھے تھے اوس زمانہ سے مؤلف نے بھی سنوات شمار کر کے جسقدر برس ہوئے اوسیقدر اوسپر ایزاد کر کے درج کیا گیا چنانچہ اب وقت تالیف رسالۂ ہذا کے سنہ ۳۸۹۲۸۰۹ بیوستھ آدم ہفتم ہند و سنہ ۴۷۴۲ کیومرث آدم ایران کے و سنہ ۵۵۰۰ خواہ سنہ ۷۰۰۰ آدم صفی عربستان و فرنگستان کے ہین و سنہ ۴۹۷۸ زمانہ کلجگ مقررۂ ہند کے و سنہ ۴۹۷۷ طوفان نوح کے و سنہ ۳۴۳۳ ابراہیمی و سنہ ۲۶۰۲ بخت نصری و سنہ ۳۲۲۸ موسوی ہین و سنہ ۲۱۸۸ سکندری و سمبت ۱۹۳۴ بکرمادت و سنہ ۱۸۷۷ عیسوی و سنہ ۱۷۹۹ سالباہن و سنہ ۱۲۶۲ ہرقلی ہین و سنہ ۴۴۴ اساعہ بہوجی و سنہ ۱۲۹۴ ہجری ہین و سنہ ۱۲۸۴ فصلی و سنہ ۱۲۴۶ یزدگردی ایرانی و سنہ ۱۳۱۳ مجوسی و سنہ ۳۲۲ الٰہی اکبر شاہی و سنہ ۱۶۱ محمد شاہی ہین اب اختتام زمانہ ہجری مین فقط بائیس ۲۲ سال باقی ہین اس زمانہ آئندہ مین

بقول مذہبین یعنی ہنود و مسلمان کے انھین دونون مذاہب کی قلت و خفت ہے اور مذہب اہل یورپ کی ترقی ہے بموجب اعتقاد اہل ہند کے اختتام پرستش سری گنگاجی کی ہوگی بائیس ۲۲ سال باقی ہین بعد بائیس ۲۲ سال کے پرستش سری گنگاجی کی مسدود ہوجاویگی فقط خداوند کریم اس رسالۂ مفید عام کو مشہور عام فرماوے آمین رب العباد

## باب اول بیان واقعات اہم و ذکر اختلاف پاستگی گیہان و ابتداے ابوالبشر و وقوع طوفان نوح وغیرہ

### بیان پاستگی گیہان وابوالبشر وطوفان نوح باعتقاد مختلف

اہل ہند کا بیان ہے کہ پیدایش عالم کی ابتدا و انتہا نہین ہے کسواسطے کہ خالق کی پیدا کرنا و فنا کرنا قصیر خواہ کثیر خواہ شکل عادت ہے اس عادت کو کال کہتے ہین اسکی گردش کے دورے مقرر کئے ہین ہر دورے کو بلقب کلپ نامزد کیا ہے اور سب کلپون کے نام مختلف ہین چنانچہ بعد گذرنے کلپہاے دیگر کے اب زمانہ باراہ کلپ کا ہے تعداد زمانہ باراہ کلپ کی یہ ہے کہ ہر کلپ مین چودہ منو یعنی ابوالبشر ہوتے ہین چنانچہ ابتک ششم منو وغیرہ چھ منو گذر چکے ہین نوبت ساتوین بیوستھ منو کی ہے اسمین ستائیس ۲۷ چترجگی باین نام ہاست جگ تریتا دواپر کلجگ گذر چکے ہین اٹھائیسوین چترجگی مین بھی تین ۳ جگ گذر چکے ہین جنکی تعداد اڑتیس لاکھ اٹھاسی ہزار سال ہے تا آخر دواپر اور چوتھے جگ مسمی کلجگ جسکی تعداد چار لاکھ بتیس ہزار سال ہے اسمین ابتک چار ہزار نوسو اٹھتر سال گذرتے ہین غرض کہ اس دور باراہ کلپ مین بیوستھ منو ہفتم کا ظہور ڈراوڑ دیس یعنی ملک دکن مین نزدیک ندی کیرت مالا کے ہوکر تعلیم علم فرماے خلقت کو چار مدارج پر تقسیم کیا ایک گروہ خاص واسطے عبادت کے بلقب برہمن یعنی برہمہ کا جاننے والا دوسرا چھتری یعنی چترشاہی کار رکھنے والا اور منتظم ملک اور تیسرا ابیس یعنی تجارت پیشہ چوتھا خدمتی نوکری پیشہ پیادہ گروہ مقرر کرکے انتظام ملک کیا ۞

### بیان اہل عراق یعنی ایرانیان

حکماے پارس کا قول ہے کہ عالم قدیم ہے اسکے دورے ہوا کرتے ہین چنانچہ اس دورے

مین جو شخص ابتداء تھا نام اوسکا مہ آباد تھا اوسکی اولاد کا گروہ بلقب آبادیان مشہور ہوا زمانہ اس گروہ و رواج اس مذہب کا ایک اسپار سال یعنی ایک ارب سال رہا آخر کو کوئی ہادی نہ رہا اوسوقت مین بوجہ خرابی رعایا کے ایک شخص جے افرام نام تھا کہ مرد آزاد پہاڑون مین عبادت کرتا تھا لاکے تخت نشین کیا پیرو اوسکے بلقب آلادیان مشہور ہوئے یہ مذہب بھی ایک اسپار سال یعنی ایک ارب سال رواج پایا بعد اسکے شاہی گلبو کو تخت نشین کیا وارث اسکے بہ لقب شائیان مشہور ہوئے فروغ اس مذہب کا بہ مدت یک شمار سال یعنی ایک کرور سال رہا بعد اس مذہب کے یاسان آجام کو تخت نشین کیا یہ طبقہ بلقب یاسانیان مشہور ہوا فروغ اسکا مدت نود سلام یعنی نوے لاکھ سال رہا جب کہ یہ دورہ ختم ہوا اوس وقت مین رعایا نے کیومرث گل شاہ جو کہ کوہ دماوند مین عبادت کرتا تھا لا کے مسند نشین کیا حکومت اسکی اولاد کی یزدگرد پر ختم ہوئی اس گروہ کا عقیدہ مذہبی یہ ہے کہ ایزد بیچون نور النور پیکر و صفات نہین رکھتا گیہان ذات سے ساتھ اوسکی صفت کے پیکر ہاے گوناگون سے ظاہر ہوکے اس گیہان فرودین یعنے دنیا کو اپنے پرتو سے نمود مین لایا اور آزاد بہمن یعنے عقل اول کہ ایک تارہ ہے نور النور کے نور سے اوس نور النور نے آزاد بہمن کو قوت پیدا کرنے خرد و دوران سپہر کی عطا فرمائی جبکہ اوس آزاد بہمن یعنے عقل اول کو خواہش پیدا کرنی کی ہوئی اوسوقت گیہان فرودین یعنی دنیا مین نزول کرکے بنام نفس ناطقہ مشہور ہوا اور قوتہاے سہ گانہ بالیدگی و زندگی و دانشوری ظاہر ہوئین اور عالم مشتمل ہے اوپر ساخت گیہان کے ازدواج دو طرح کی ہوتی ہین ایک نیرہ دوسری سطلہ اور ظہور اخشیجیان کا یکجا ہونے مادہ اربعہ عناصر سے ہوتا ہے اور ظہور عالم کا تاثیر نظر پروردگار گونہ یعنی رب النوع سے ہیچ کد بانو یعنی قدرت قابلہ سے ہوتا ہے اور کواکب واسطہ ہین فیض پہونچانے عالم مین اس وجہ سے پرستش انکی واجب ہے جو کہ آفتاب رب النوع روح انسانی کا ہے لہذا واجب پرستش اور واجب التعظیم ہے غرض کہ مہ آباد و جی افرام و شاہی گلبو و یاسان آجام و کیومرث و ہوشنگ و جمشید و فریدون و کیخسرو انبیا تھے عند اصحاب سطالفت بیان

اہل ہند کے آغاز آلا دیون کا بعد گذرنے سترہ لاکھ آٹھہ ہزار سال کے ساتھوین ست جگ کے زمانہ چہارم منو یعنی ابوالبشر ہند کے ہوا اور آغاز شائیان کا بعد گذرنے سات لاکھ چونسٹھہ ہزار سال کے زمانہ دوا پر بست و چہارم بعہد بوستہہ منو ہفتم کے ہوا آغاز پاسائیان کا بعد گذرنے

تین لاکھہ چونسٹھہ ہزار سال کلجگ بست و ششم عہد منو ہفتم کے ہوا

## بیان تاتاریان وچینیان

حکماے ختا وختن مثل اہل ہند کے عالم کو قدیم جانتے ہین اور گردش ہر زمانہ کو بہ تعین نام تین تین دورے پر قرار دیتے ہین اور تعداد ہر دورے کی اٹھارہ ہزار سال ہے ہر دور کو بلقب دن نامزد کیا ہے تعداد ایک دن کی اٹھارہ ہزار سال ہے اور پائندگی کیہان یعنی قیام عالم کو ہزار دن پر قرار دیا ہے چنانچہ نام دورہ یعنی دن اول کا سانک دن دوم خونک دن سوم خادن بیان کرتے ہین کہ بد و آفرینش سے ابتک آٹھہ ہزار آٹھہ سو اونسٹھہ دن ختم ہوئے اب زمانہ حال کا ابوالبشر بنام ملک بنگر ہے اسکے بیشتر یہ ملک بتصرف ناگان یعنے ماران کے تھا اور واضح ہو کہ صورت ناگون کی بصورت نصف انسان از سر تا کمر و بصورت مار کے کمر سے پاؤن تک ہوتی ہے اور بیان کرتے ہین کہ ابتک سانک دن شعتم سے چھہ ہزار سات سو تیئیس سال گذرے تھے پیش از ظہور ملک بنگر اور حسب بیان تواریخ رشیدی جو شاہ غازان خان کے وقت مین تالیف ہوئی یہ ہے کہ اول انبیا یہان کا مسمی فوکی تھا جسنے علم خوے یعنی فال کا اور طریق شادی بیاہ اور طریق تحریر حساب کتاب خط دنامہ وغیرہ و توافقت سازہ وغیرہ ایجاد کے بعد پانچ ہزار آٹھہ سو تیئیس سال کے شے دن نامے ایک شخص پیدا ہوا اوسنے تیر و کمان ایجاد کیا اور ایک دیو کو مارا اور ایک کتاب شریعت بہ یکصد پچاس دفعہ پر تصنیف کی بعد اوسکے فو کا و ناگ شی پیدا ہوا یہ شخص بہت عابد و عاقل تھا بعد ہزار سال کے مسمی یو بار تاگ شی بعد مل چار سالگی پیدا ہوا یہ شخص صاحب کرامات تھا دو فرشتے اسکی جانب چپ و راست بیٹھے رہتے تھے ہر امر کے نیک و بد سے خبر دیتے تھے اس ناگ کے بعد سو سال کے ختن مین بارہ سال تک علی التواتر بارش ہی ملک ختن عالم آب ہو گیا یہ وہی زمانہ طوفان نوح کا ہے بعد عرصۂ دراز کے سنہ ۱۲۳۰ قبل ہجری مین

مسمی شاکمونی پیغمبر خطا نے ظہور کیا مان اونکی حالت بکرین نور سے آبستہ یعنی حاملہ ہوئی جسوقت
شاکمونی پیدا ہوئے اوس وقت نوناگ آسمان سے اوترے اور سونے کے تھال یعنی طشت
مین شاکمونی کو نہلایا شاکمونی نے اوسی وقت سات قدم چلکر فرمایا کہ مین پیغمبر ہون انہون نے
مذہب بودیون کا ایجاد کیا بعد تین سو اڑتالیس سال کے ایک شخص مسمی تای شانگ لاوکون
باریش سفید بعد حمل ہشتاد سالہ اپنی مان کے کہ وہ حمل نور سے تھا پیدا ہوا یہ شخص ساڑھے
چار گز لمبا قد تھا بعد اونسٹھ سال کے آوکون فوری نام ایک شخص ساڑھے نو گز کا دراز
قد پیدا ہوا واضح ہو کہ از روے حساب کے زمانہ معینہ اہل خطا کا بہ تعداد تعین کردہ سولہ لاکھ
دو ہزار و ششصد سی و دو سال آخر ہے آغاز زمانہ ہیوستھ آدم ہفتم ہند تک اور
ولادت ملک بنگر اول کی مقدم ہے آغاز کلجگ سے بہ تعداد سی و ہشت ہزار و پانصد و نود سال
حکماے ہند ملک خطا کو بلقب ناگ لوک کہتے ہین اور بیان کرتے ہین کہ پہلا بادشاہ
خطا کا بنام باسوک مشہور تھا جسکو وہ لوگ نوکی کہتے ہین تا زمانہ راجہ جدہشتر ہند سے
باہین ہندیان و چینیان کے رسم قرابتی شادی و بیاہ کی تھی چنانچہ ایک دختر والی خطا
کی ساتھہ مسمی ارجن برادر راجہ جدہشتر کے منسوب تھی جسکا فرزند مسمی ببرباہن تھا جو ولایت
منی پور یعنی برہماورت تا پہاڑی پر حاکم تھا و نیز بقول ہندوان موجد اول وہان کا بلیش از

باسوک سیس ناگ تھا و پیرو شریعت ہند کا تھا فقط

## بیان اہل یورپ و اہل اسلام

حکماے یورپ و اسلام کا قول ہے کہ پیدایش عالم کی ہمراہ آدم خواہ پیش از آدم بلا تعین زمانہ
ہے اور ایک زمانہ دراز کے بعد کہ جسکی تعداد و تعین قرار دی قیامت ہوگی یعنی عالم فنا
ہو جائیگا پھر پیدا نہوگا اور نزول حضرت آدم صفی مین اختلاف بیانی ہے چنانچہ
قول سریانیان کا ہے کہ پیشتر از آدم صفی بہت آدم ہو گئے ہین پہلا آدم مسمی بزدطوس تھا
اور زوجہ اوسکی مسماۃ آدان تھین اور حدیث اسلام سے ثابت ہے کہ پیشتر از آدم صفی
بہت آدم ہو گئے ہین اور نزول آدم صفی مین یہ اختلاف ہے کہ حضرت عیسی کا قول ہے
کہ نزول آدم صفی بہشت سے باغ فردوس زمین عدن مین ہوا اور زمین کو فقط فردوس تہ

گمان ہے لہذا یہ بیان ہے بعض کا قول ہے کہ آسمان سوم مین نزول آدم ہوا بعض کا قول ہے
کہ وسط ہوا مین ہوا بعض کا قول ہے کہ لبنان مین بعض بیان کرتے ہین کہ تاتار روس مین وبعض
دیار بکر مین وبعض عراق بعض اثوقیا مین اور بہت شخص سوئیڈن وامریکہ مین سے کہتے ہین بعض کا
قول ہے کہ میان دجلہ وفرات کے ہے اور نزد متاخرین کے فرنگ پر ما بین ۲۶ درجہ ۵۰ دقیقہ
۴۲ ثانیہ وربع جنوباً ومیان ۱۵ درجہ ۵ دقیقہ شمالاً و ۲۵ درجہ غرباً وشرقاً نزول آدم ہوا
اور اہل اسلام ہبوط آدم صفی علیہ السلام کوہ رہو واقع جزیرہ سراندیپ مین بیان
کرتے ہین اور نزول حوّا کا جدہ مین اور دونون کی ملاقات عرفات مین ہوئی اور عمر
آدم کی دنیا مین نوسو اور تیس سال ہوئی اور عمر ہابیل کی نوسو سال عمر شیثؑ کی
نوسو بارہ سال کی عمر انوس کی نوسو پانچ سال عمر قینان کی آٹھ سو پنتیس سال عمر
مہلائیل یا بی بائیل سو نتانوے سال عمر یرد کی نوسو ساٹھ سال عمر اخنوخ یا ابی اہرام
کی تین سو پینسٹھ سال عمر متوسلح یا حیات کی پانچ سو ستمتر سال ہے عمر لامخ کی چھ سو چھپن
سال عمر نوح علیہ السلام کی ہزار سال ہے اب حال وقوع طوفان نوحؑ بقول سامرہ
در سنہ سہ ہزار و سہ صد و ہفت آدم صفی وبقول عبریان سنہ چھ سو چھپن آدم مین ہوا
بقول اصحاب نقل السبعین سنہ دو ہزار دو سو باسٹھ مین وبقول استاد ابوریحان سروفی
سنہ دو ہزار دو سو بیالیس مین بقول جامع المعارف استاد مثل ابوریحان سروفی

## بیان بودھیان ودہریان وچارباکان

بودھی اور دھری اور چارباک کا قول ہے کہ زمانہ ایک جوہر ہے ازلی الوجود ابدی البقاجو
مدرک بحرکت ہوتا ہے اسکو زمانہ کہتے ہین اور اسکی مجرّد کو دہر کہتے ہین بالاتفاق انکا
قول ہے کہ نہ کبھی پیدا ہوا ہے نہ فنا ہوگا بحیثیت موجودہ ایسا ہی ہے ابتدا وانتہا اسکی
نہین ہے عبادت بودھیون کی حبس نفس وشریعت عدم جان آزاری جان مور تک
کل دیروح کی اکل مردہ حلال اور طریق وعقیدہ دہریون اور چارباکون وبعض حکما
ماسبق عربستان وعراق کا بجز تن پروری کے واستغراق کار دنیا کے اور سب لغو سمجھتے
ہین لعنت اللہ بقول مؤلف فقط

## بیان جینیان یعنی سراوگیان

سراوگی لوگ بیان کرتے ہین کہ مدت زمانے کی لا انتہا ہے ولا ابتدا ہے مگر زمانے متعدد ہوتے چلے جاتے ہین تعداد زمانے کی قوم جگلی کے بالون سے اس طریقہ سے شمار کرتے ہین قوم جگلی کی پیدایش ایک لڑکا ایک لڑکی ساتھ ہی ہوتی ہے اس پیدایش کو قدیم ابتداے پیدایش کے طریق پر بیان کرتے ہین اور بال اس قوم کے باریک صد حصہ زیادہ ان انسانون کے بال سے ہوتے ہین عالم طفولیت مین ان جگلیون کے بالون سے سولہ کوس کے گھیرے کو ٹھس مین پر کرکے شمار کرے اوسکو ایک ساگر کہتے ہین اور سو ساگر کا ایک مہا ساگر ہوتا ہے اور سو مہا ساگر کا ایک گور ساگر اور سو گور ساگر کا ایک گور اگر ہوتا ہے اس شمار تک یک دورہ ہوا پھر آغاز ہوتا ہے اس مذہب کی تقسیم تعداد زمانہ اس طرح پر ہے کہ زمانہ دو قسم پر ہے ایک کا نام اوسرپنی دوسرا اوست سرپنی یعنی زمانۂ اول راحت خوشی کے سوا رنج کا نام نہین زمانہ دوسرا بخلاف اسکے ان دونون زمانے کو چھ حصہ پر تقسیم کیا ہے ہر حصے کا نام آرہ رکھا ہے اور ہر آرہ کا نام بمناسبت خواص زمانہ رکھا ہے پہلے آرے کا نام سکھمان سکھمان یعنی زمانۂ از دیاد راحت بر راحت اس زمانے کی مدت چار کرا گور ساگر ہے دوسرے آرے کا نام سکھمان ہے یعنی فارغ البالی ہے مدت اس زمانے کی تین گور ساگر ہے تیسرے آرے کا نام دکھمان یعنی حالت خوشی مین رنج وقوع ہونا تعداد اس زمانے کی دو گور ساگر ہے چوتھے آرے کا نام دکھمان و سکھمان یعنی زمانۂ اندوہ و رنج مین خوشی پیدا ہو درازی اس زمانے کی ایک گور ساگر ہے بیالیس ہزار کم آرہ پانچوان بنام دکھمان نامزد ہے یعنی زمانۂ اندوہ و رنج مدت اس زمانے کی اکیس ہزار سال ہے اور ہر آرہ دو قسم کا ہے کسیقدر کم و بیش نصف نصف مین ہے چنانچہ اب آرہ پنجم کی قسم اول یعنی نصف اولی مین دو ہزار و کسر گذرے ہین تصریح شمار گور اگر کی یہ ہے سو ہزار کا ایک لاکھ سو لاکھ کا ایک کروڑ سو کروڑ کا ایک ارب سو ارب کا ایک کھرب سو کھرب کا ایک پدم سو پدم کا ایک سنکھ اور سو سنکھ کا ایک سمدر یعنی گور اگر کہتے ہین بیان کرتے ہین کہ چھ آرے مین چوبیس اوتار مہا پورسون کے ہوتے ہین

پہلا اوتار بنام آدناتھہ اوسکو رگھناتھہ بھی کہتے ہین پیدا ہوا تعداد اوسکے زمانے کی پچاس کرور ساگر ہے اور آخرین اوتار کا نام مہابیر ہے تعداد اوسکے حکم کے رواج کی بیس ہزار سال ہے آج تک دو ہزار سال گذرے ہین اور بیان کرتے ہین کہ بہت مرتبہ یہ چوبیس اوتار ہوچکے ہین اور اسیطرح ہواکرینگے اور چھہ آرے مین بارہ شخص راجہ چکرورتی یعنی حاکم روی زمین صاحب کرامات ہوتے ہین تیس ہزار ملک اوسکے قبضہ مین ہوتے ہین اور اوسکی حشمت مین چوراسی لاکھہ فیل اسی شمار سے اسپ دارابہ اور چودہ ہزار وزیر ترانوے کرور سپاہ پیادہ اور اسی ہزار حکیم اور تین کرور قور بردار اور پانچ لاکھہ مشعلچی اور تین کرور رقاصہ اور چونسٹھہ ہزار محل نکاحی اور ایک لاکھہ اٹھائیس ہزار پرستار یعنی لونڈی اور سولہ ہزار کان جواہر اور تیس ہزار معدن طلا اور تیس ہزار گامن قسم مختلف اوسکے قبضہ مین ہون اور سولہ ہزار ولایت جین کی اوسکے ماتحت ہون اور چھہ کرور باورچی ہون اس دورہ کا پہلا راجہ راجہ بھرت راجہ آدناتھہ کا بیٹا ہے بیان کرتے ہین کہ اس زمانے مین نوشخص باسم باسدیو ہونگے وے نصف چکرورتی ہونگے وے لوگ بڑے بیجان آزار و خونریز ہونگے ان باسدیون کو برا کہتے ہین مہاراج سری کشن چندر کو اونہی نومین شمار کرتے ہین اور نوشخص باسم بلدیو ہوتے ہین وے نصف باسدیو ہوتے ہین اسکے اور ہندون کے عداوت مذہبی ہے انکا عقیدہ ہے کہ ایشر اوتار نہین لیتا اور ایک مقام پر مقیم ہے سب جگہہ موجود نہین ہے فقط

## بیان مصریان

حکماے مصر کا قول ہے کہ بدو آفرینش سے منتقطہ البروج معدل النہار زدایا سے قائلہ پر متقاطع ہوتا ہے ہر سال ایک دقیقہ مائل ہوتا ہے طرف دوسرے کے جبکہ باہم دونون منطبق ہوجاتے ہین یعنی قطبین باہم ہوجاتے ہین قیامت ہوتی عالم فنا ہوجاتا ہے و بیش از طوفان نوح چار مرتبہ منتقطہ پر منتقہ منطبق ہوچکا ہے بدو آفرینش سے ابتک چار کرور چھیاسی لاکھہ سال گذری ہین

## بیان بابلیان

حکماے بابل کا یہ عقیدہ ہے کہ عمر عالم کی نو لاکھ سال ہے تا روز طوفان نصف گذری ہے
مؤلف صلح کل واضح ہو کہ ابتدا و انتہاے زمانے مین ما بین جملہ مذاہب کے بحث واقع ہے
ہر ایک کا بیان تین درجہ سے زائد نہین ہے یا قدم مطلق یا قدم اصول علی الاتصال یا حدوث
مطلق یا قدم بالنوع و حدوث بالشخص چنانچہ کسیکا قول ہے کہ عالم ہمیشہ اسی پیدا ہونے
و فنا ہونے کی حیثیت سے قائم ہے اور قائم رہےگا اسکا کوئی پیدا کرنے والا نہین ہے
یہ قول دہریون کا ہے اور ناستک و چارباکو کا بھی یہی عقیدہ ہے کسیکا قول ہے کہ خالق
کی عادت ہے پیدا کرنا و فنا کرنا کبھی فناے قلیل کبھی فناے کثیر کبھی فناے کل ہو کے
پھر ظاہر ہوتا ہے بلکہ یہ عقیدہ ہے کہ خالق بے شکل کی شکل عالم ہے کبھی صورت
اپنی دکھاتا ہے کبھی چھپا لیتا ہے یہ اوسکی عادت ہے اس صورت مین بھی ابتدا و انتہا
نہین معلوم ہو سکتی ہے یہ قول ہندؤن کا ہے کسیکا قول ہے کہ کسی وقت مین خدا نے
عالم کو پیدا کیا کسی وقت مین فنا کردےگا پھر پیدا نہوگا یہ بیان اہل اسلام و یورپ کا ہے
غرض کہ دریافت کرنا قدرت کردگار کا حیطۂ امکان بشر سے باہر ہے بقول شاعر ؎
در بہاران زاد و مرگش در دی است * پشہ کے داند کہ این باغ از کی است * مگر جملہ مذاہب نے
اپنے اپنے قیاس کے موافق بیان کیا امر قیاسی مین شک ہونا واجب ہے پس واللہ اعلم
کسکا قول صحیح اور کسکا غلط ہے مگر یہ بات اہل ہند و اہل اسلام کی یقین ہوتی ہے کہ جملہ
عالم باشارۂ ایک لفظ ہندی اونگ و لفظ فارسی کن کے ظہور پذیر ہوگیا بعد ظہور عالم کے
ایزد جہان آفرین نے واسطے انتظام عالم گوناگون خلقت کے خصوصاً واسطے تعلیم صفت
علم ہر گروہ حیوان ناطق کے ارسال انبیا و اوتارون کا مع کتاب آسمانی فرمایا کہ واسطے
محکمان بحر و بر کے انتظام افتتاح باب علم و دانش و اتحاد و تعین سلاطین با اقتدار و تفویض
نظام عالم و ترویج ملت و حکمت ہر گروہ کے ہدایت عائتہ کرے لہذا ہر ملت مین بشکل مختلف
اپنی صفت کو ظاہر کیا جس حالت مین تمام شے عالم مین بلکہ تمام عالم ایک مرتبہ ایک ساتھ
باشارۂ کن کے ظہور مین آیا اوس حالت مین کسی طرح سے کوئی موجد آباء اول نہین ہو سکتا
اس سے صاف ظاہر ہے کہ خالق نے ہمیشہ اپنی صفت علم کو بزر شفقت و محبت حیوان ناطق کو

عطا فرمایا چنانچہ اوس صفت علم نے گروہ حیوان ناطق خلقت ہند مین بنام مہاراج منوجی ظہور فرمایا اور تعلیم علم کرکے منش یعنی انسان بنایا منو کے تعلیم یافتہ بلقب منش مشہور ہوئے جنھون نے تعلیم پائی وے لوگ اوسی کی اولاد قرار پائے اور گروہ حیوان ناطق یورپ و عرب مین بنام حضرت آدم صفی ظہور کرکے بہ تعلیم علم و حیثیت دور کرکے آدمی بنایا تعلیم یافتہ آدم صفی کے آدمی مشہور ہوئے اور وہی صفت حیوان ناطق ایران کو بصورت کیومرث ظہور کرکے تعلیم فرمائے علم ہوئی کیومرث کے تعلیم یافتہ اوسکی اولاد مین قرار دئیے گئے اوسی صفت موصوف نے ملک خطا و ختن مین بصورت فو کے ظہور کرکے تعلیم دی وہ خلقت اوسکی اولاد مین شمار ہوئی واضح ہو کہ جملہ مذاہب کے لوگ اپنے ہی ابوالبشر کو کل عالم کے حیوان ناطق کو ابوالبشر تصور کرتے ہین لہذا جملہ پر اعتراض ہے اول جو کہ اہل ہند کہتے ہین کہ جملہ انسان عالم منو کی اولاد ہین تو ضرور واجب تھا کہ زبان ابتدائی اسکی سنسکرت ہوتی اور کتب سماوی بھی سنسکرت ہوتے علی ہذا جو خلقت انسانی اولاد آدم صفی کی ہوتی تو واجب تھا کہ سبکی ابتدائی زبان عبری ہوتی اور کتب سماوی بھی بزبان عبری ہوتین اور جو کل خلقت اولاد کیومرث ہوتی تو ضرور تھا کہ سبکی زبان ابتدائی دری ہوتی اور جو اولاد فو کی ہوتی تو سبکی زبان ختنی تاتاری ہوتی ایسے ایسے اختلافات سے ثابت ہوتا ہے کہ ہر خطے کا ابوالبشر علیحدہ معلوم ہونے کے ہر گروہ کا ابا و اول قرار دیا گیا گمان ہر گروہ کا نسبت خاص اپنے آدم کے غلط ہے بیشک یہ عالم باشارۂ لفظ کن کے ایک مرتبہ ظہور مین آیا غرض کہ حیوان ناطق بہ تعلیم علم انسان کہلایا اور شرافت پائی اور اولاد ابوالبشر کہا گیا جو کہ ابتک جنگلون مین شاخ درختان اونکا مکان ہے و برگ درختان اونکی پوشاک ہے وے لوگ اولاد آدم نہین ہین وے حیوان ناطق برادر حیوان مطلق ہین جنکی تعلیم ابتک جزائر جدیدہ مین جاری ہے واللہ اعلم بالصواب وقوع طوفان نوح نسبت تمام عالم کے گمان غلط ہے چند دلائل سے اثبات اول یہ کہ خالق برحق عادل ہے تعزیر واسطے گنہگار کے مقرر کی ہے جو کہ آل قابیل کی گنہگار تھی بعوض آل قابیل کے تمام جہان کو معذب کرنا شان عدالت کے خلاف ہے اور غیر ممکن دوسرے یہ کہ سیلاب کا

ذکر طوفان کا تمام جہان مین تواریخہاے قدیم مثل پارس و ہند و ختا کے جو گردش زمانے سے محفوظ رہے ہین پایا نہین جاتا اور یہ بھی غیر ممکن ہے کہ وقوع وذہول ہیچو واقعۂ ہائلہ عالم کا یاد مورخان سے جاتا رہتا تیسرے یہ کہ معموری عالم کی ایک شخص کی اولاد سے مدت قلیل مین متصور نہین ہوتی لہذا آل قابیل تمام حیوان ناطق ہر جزائر کے نہین ہو سکتے جو واجب السزا ہوتے اور گنہگار قرار دئے جاتے پس بقول محدثین اہل اسلام کے ثابت ہے اور قرب صدق کے ہے کہ یہ سخط الٰہی بلاد شام و مصر و عرب و یورپ نازل ہوا اور اثر اوسکا تا حدود پارس و جزوے از ہند پہونچا چنانچہ ہند مین مہاراج سری کرشن چندرجی نے شات روز پیشتر واسطے غرق ہونے جزیرۂ دوارکا ملحقۂ ہند سے خبر دی تھی اور ایران مین یعنی عراق مین طہمورس دیوبند نے بروے علم کے اس واقعہ سے پیشتر خبر دی تھی اور اپنی کتب حکمت و ملت کو شہر سارونہ مین دفن کر دیا تھا اور مصر مین حکیم ہرمس نے بناے اہرام کی ڈالی کہ اوس مین کتب محفوظ کرکے صورت صانع اور حدود علم کی وسیر منقش کر دی تھی قول حکماے علم جیالوجی یعنی دانندگان حالات طبقات زمین و دریاے محیط بیان کرتے ہین کہ زمین کل غرق کرنے کو پانی ہی نہین ہے ثلث حصہ ہمیشہ کھلا رہیگا مگر کروٹ لیتی ہے یعنی کسیقدر حصہ جنبش مدور کرتی ہے لہذا جسقدر جزائر غرق ہو جاتے اوسیقدر اور پیدا ہو جاتے ہین فقط

## بیان قیام طوفان بروایت اہل اسلام

قیام طوفان بہ بارش باران بہ تعداد چہل و چہار روز رہا تعداد غرقان صد ہزار دہ ہزار یعنی دس کروڑ کی لکھی ہے اس تعداد سے ثابت ہے کہ تمام جہان نہین غرق ہوا کیا تمام جہان مین دس ہی کروڑ آدمی ہین اسیطرح سے ولادت حضرت ابراہیمؑ مین اختلاف واقع ہے بعض مورخان کا قول ہے کہ سنہ ۲۲۵۶ طوفان مین بقول بعض سنہ ۱۳۹۹ مین بقول عبریان سنہ ۱۶۵۶ طوفان مین بقول سامرہ سنہ ۱۳۰۷ طوفان مین از روے نقل السبعین کے سنہ ۲۲۸۰ مین بروایت آتش خلیل سنہ ۲۲۶۲ طوفان مین بقول صاحب المعارف کے قول سامرہ کا قریب ہے سکے ہے موافق قول عبرانیون کے ہی بلکہ کسیقدر پیشتر یعنی سنہ ۹۹۶ طوفان مین ہوئی ملت و مذہب اس بار کا کبھی بت پرستی کبھی خدا پرستی فقط

# جدول تواریخ مشہورہ وغیر مشہورۂ عالم

| نام تاریخ | نام واضع | بیان تعداد سنبوات تا سمبت ۱۹۳۴ و ۱۲۹۴ ہجری و ۱۸۷۷ء | بیان سنہ | بیان شہور |
|---|---|---|---|---|
| تاریخ برہما | آفتاب | ابتداء سے ابتک پچاس سال تمام ہوئے اکیاون سال مین پہلا دن ایک پہر روز چڑھا ہے نوبت چھہ منو کی ختم ہوئی منو ہفتم کی ستائیس چوگی گذرین اٹھائیسوین چوگی مین اٹھائیس لاکھ بانوے ہزار آٹھ سو ستانوے سال گذرے ہین | سال شمسی حقیقی | ماہ قمری مشہورۂ ہند |
| راجہ جدھشٹر ہند | بیاسدیوجی | پنجہزار و شش سال | سال شمسی حقیقی | قمری مشہور ہند |
| آغاز زمانہ کلجگ مقررۂ ہندوان | منجمان ہند | ۴۹۷۷ چار ہزار نو سو ستہتر | ایضاً | ایضاً |
| سمبت | راجہ بکرماجت | ۱۹۳۴ ایک ہزار نو سو چونتیس | ایضاً | ایضاً |
| شاکہ | راجہ سالباہن والی دکن | ۱۷۹۹ ایکہزار سات سو ننانوے | ایضاً | ایضاً |
| شاکہ | راجہ بھوج | ۱۴۰۴ ایک ہزار چار سو چار | ایضاً | ایضاً |
| سنہ فصلی | ملا فتح اللہ بحکم اکبر شاہ بادشاہ ہند | ۱۲۸۴ ایکہزار دو سو چوراسی | سال شمسی ماہ قمری | مشہورۂ ہند |

| نام تاریخ | نام واقع | بیان تعداد سنوات از ابتدا تا سمبت ۱۹۴۳ | بیان نام سنہ شمسی و قمری | بیان مشہور شدہ و فا سے |
|---|---|---|---|---|
| سنہ الٰہی | اکبر بادشاہ ہند | ۳۲۲ تین سو بائیس سال | شمسی | مشہور فارسی |
| محمد شاہی | راجہ جے سنگھ والی جیپور | ایک سو اکسٹھ سال | ہلالی | عربی |
| بنگر مہنای | اولین سلاطین خطا | ۴۲۹۶۷ چہل و دو ہزار نہصد و شصت و ہفت سال | سال شمسی ماہ قمری حقیقی | مشہور ہند |
| تاریخ شاکمونی | شاکمونی | ۲۱۴۷ دو ہزار یکصد و چہل و ہفت | ایضاً | ایضاً |
| دور اثنا عشرہ | ترکان | ایلان اہل زمانہ ناکان | . | . |
| خاقانان | علمای خطا | ۵۳ پنجاہ و سوم | ایضاً | ایضاً |
| تاریخ کیومرث | جمشید | ۷۲۷۴ سات ہزار دو سو ہفتاد و چہار | اصطلاحی شمسی | مشہور فارسی |
| یزدگرد | یزدگرد | ۱۲۴۷ یکہزار دو صد و چہل و ہفت | ایضاً | ایضاً |
| مجوس ایران | علمای بہدین | ۱۲۱۳ ایک ہزار دو صد و سیزدہ | ایضاً | ایضاً |
| کبیسہ معتضد | معتضد عباسی | ۹۶۰ نہ صد و شصت | ایضاً | ایضاً |

| نام تاریخ | نام واضع | تعداد ایام لغایۃ سمبت ۱۹۴۳ | بیان سنہ شمسی و قمری | بیان شہور |
|---|---|---|---|---|
| جلالی | ملک شاہ سلجوقی | ۷۹۷ ہفتصد نود و ہفت | شمسی حقیقی | شہور فارسی |
| تاریخ آدم صفی | عبرانی | ۵۶۳۵ پنجہزار شش صد سی و پنج | سال شمسی ماہ قمری | عبری |
| تاریخ نوح | یہود | ۳۹۸۱ سہ ہزار نہصد ہشتاد و یک | ایضاً | ایضاً |
| تاریخ ابراہیم خلیل اللہ | یہود و نصارا | ۴۱۷۳ چار ہزار یکصد و ہفتاد و سہ | ایضاً | ایضاً |
| موسی پیغمبر | یہودی | ۲۳۲۸ دو ہزار سہ صد بست و ہشت | ایضاً | ایضاً |
| بنای ہیکل | یہودی | ۲۹۰۸ دو ہزار نہصد و ہشت | ایضاً | ایضاً |
| بخت نصر | مصریان و بابلیان | ۲۶۱۲ دو ہزار شش صد و دوازدہ | . | شہور قبطی |
| اسکندری | علمای روم | ۲۱۸۸ دو ہزار ایک سو اٹھاسی | شمسی اصطلاحی | شہور عبری |
| عیسوی | علمای عیسوی | ۱۸۷۷ ایک ہزار آٹھ سو ستتر | ایضاً | رومی |
| ہجری محمدی | صحابۂ رسول | ۱۲۹۴ یکہزار و دو صد و نود و چار | قمری حقیقی | عربی |

| نام تاریخ | نام واضع | تعداد سنوات لغایۃ سمبت ۱۹۴۳ و ۱۸۸۶ء و ۱۳۰۴ ہجرے | بیان سال شمسی و قمری | بیان شہور |
|---|---|---|---|---|
| اغسطوسی | اغسطوس | ایک ہزار آٹھ سو تراسی ۱۸۸۳ | شمسی حقیقی | عبری |
| اوریانوسی | اوریانوس | ایک ہزار نوسو چالیس ۱۹۴۰ | ایضاً | ایضاً |
| انطونیوسی | انطونیوس | ایک ہزار نوسو اٹھائیس ۱۹۲۸ | ایضاً | ایضاً |
| قلطبانوسی | قلطبانوس | ایک ہزار چھ سو چالیس ۱۶۴۰ | ایضاً | ایضاً |
| ہرقلی | ہرقل | ایک ہزار چار سو ستتر ۱۴۷۷ | ایضاً | ایضاً |

## بیان واقعات اہم عالمی بموجب سنوات قدیم و جدید تجریر جدول یعنی بطرز نقشہ

| سنہ طوفان | سنہ کلجگ | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ابتداءً | . | . | . | واقعہ جنگ مہابھارتھ و قتل قوم جادو و خاندان مہاراج کرشن چندرجی در ہند و غرق چین از شدت باران دوازدہ سالہ و خرابی سلطنت جمشید از دست ضحاک در عراق و طوفان در عرب و یورپ بلاد شام + |
| ۱ | . | . | . | تخت نشینی راجہ پریکھیت در ہند بمقام اندرپرست یعنی دہلی + |
| ۶۹ | . | . | . | تخت نشینی راجہ جنمجی در ہند بن پریکھیت + |

| سنہ طوفان | سنہ عیسوی | سنہ بخت نصری | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴۹ | ۰ | ۰ | ۰ | تخت نشینی راجہ سہسرانگ در ہند بن جنجی + |
| ۱۶۷ | ۰ | ۰ | ۰ | ولادت عابر نبی در عرب + |
| ۲۰۰ | ۰ | ۰ | ۰ | بنائے شہر دمشق + |
| ۲۲۱ | ۰ | ۰ | ۰ | تخت نشینی آسم کرشن در ہند بن سہسرانگ + |
| ۳۰۹ | ۰ | ۰ | ۰ | تخت نشینی راجہ حجاب بن آسم کرشن در ہند + |
| ۳۹۰ | ۰ | ۰ | ۰ | چترتھ عرف جسرتھ بن حجاب در ہند + |
| ۴۴۰ | ۰ | ۰ | ۰ | رواج ضرب سکہ در شام + |
| ۴۴۵ | ۰ | ۰ | ۰ | جلوس النجہ خان در تاتار + |
| ۴۶۵ | ۰ | ۰ | ۰ | جلوس راجہ دشت و من بر تخت ہند بن + |
| ۵۵۱ | ۰ | ۰ | ۰ | جلوس راجہ اوگرسین در ہند + |

باب ابتدائی واقعا

| سنہ طوفان |
|---|
| ۶۲۰ |
| ۶۹۹ |
| ۷۶۳ |
| ۸۴۸ |
| ۹۱۰ |
| ۹۶۱ |
| ۹۹۱ |
| ۱۰۱۲ |
| ۱۱۱۸ |
| ۱۱۹۷ |

| سنہ بعد طوفان | سنہ کلجگ | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۶۲۰ | . | . | . | راجہ سورسین ہند میں تخت نشین ہوا ✣ |
| ۶۹۹ | . | . | . | راجہ ست ونت والی ہند ہوا ✣ |
| ۷۶۳ | . | . | . | راجہ بجے والی ہندوستان ہوا ✣ |
| ۸۴۸ | . | . | . | ست پال راجہ ہند ہوا ✣ |
| ۹۱۰ | . | . | . | راجہ میدھانی تخت نشین ہوا ✣ |
| ۹۶۱ | . | . | . | امساک باران در خطا تا ہفت سال و ظہور مسمی جن در شہر گیا واقع ہند و رواج مذہب جینیہ یعنی سراوگی و تخت نشینی راجہ ترین جی عرف سوکرت در ہند ✣ |
| ۹۹۱ | . | . | . | بعثت حضرت ابراہیم پیغمبر و تعمیر خانہ خدا در مکہ ملک عرب ✣ |
| ۱۰۱۲ | . | . | . | راجہ سوہن تخت نشین ہند ✣ |
| ۱۱۱۸ | . | . | . | خرابی قلعہ شدہ و سیم تعمیر چہلہزار سالہ واقع ہند در ملک دکن ✣ |
| ۱۱۹۷ | . | . | . | قربان پسر ابراہیم پیغمبر در عرب و جلوس فریدون در عراق یعنی در ایران ✣ |

| سنہ طوفان | [illegible] | [illegible] | [illegible] | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۰۱ | ۰ | ۰ | ۰ | تخت نشینی اغورخان در مغولستان + |
| ۱۲۲۵ | ۰ | ۰ | ۰ | بھیکم تخت نشین دہلی ہوا واقع ہندیہ راجہ معاصر تور و سلم بادشاہان ایران تھا |
| ۱۲۷۲ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ دھنوان تخت نشین ہند ہوا + |
| ۱۳۰۱ | ۰ | ۰ | ۰ | غرق جزائر اقوقیا و نیوطیا از طوفان بحر اسود + |
| ۱۳۰۴ | ۰ | ۰ | ۰ | بنائے اورشلم یعنی بیت المقدس بفرمان شلم + |
| ۱۳۱۷ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ ڈربھ تخت نشین ہند ہوا + |
| ۱۳۳۷ | ۰ | ۰ | ۰ | قتل تاتاریان و مغول الفوریان بردست تور و سلم و قتل ایرج شاہ ایران + |
| ۱۳۶۰ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ بھی تخت نشین ہند ہوا + |
| ۱۴۰۷ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ ڈنڈپان مسند نشین ہند ہوا + |
| ۱۴۷۵ | ۰ | ۰ | ۰ | خروج بنی اسرائیل از مصر + |

| کیفیت واقعات | سنہ ہجری | سنہ عیسوی | سنہ بخت نصر | سنہ طوفان |
|---|---|---|---|---|
| راجہ درشل مسند نشین ہند ہوا ؛ | . | . | . | ۱۵۰۰ |
| خلافت یوشع در عرب ؛ | . | . | . | ۱۵۱۵ |
| راجہ سیناگ تخت نشین ہند ہوا ؛ | . | . | . | ۱۵۳۵ |
| بعثت یونس پیغمبرؑ ؛ | . | . | . | ۱۵۲۹ |
| غرق ولایات سسلی و مدینۃ الحکما و بعض دیگر بنادر از طوفان بحر اسود ؛ | . | . | . | ۱۵۷۱ |
| راجہ کھمی تخت نشین ہند ہوا یہ راجہ آخری اولاد راجہ جدہشتر وغیرہ پانڈوان کا تھا ؛ | . | . | . | ۱۵۷۵ |
| راجہ کھمی دوم تخت نشین ہند ہوا ؛ | . | . | . | ۱۶۰۴ |
| غرق جزیرہ سموبرگ تا بعض بنادر از طوفان بحر اسود ؛ | . | . | . | ۱۶۹۳ |
| اتمام دولت سلطنت از خاندان راجہ جدہشتر والی ہند راجہ کھمی کو لبشردا وزیر سے نے قتل کیا خود راجہ ہوا ؛ | . | . | . | ۱۶۳۶ |
| راجہ سورسین تخت نشین ہند ہوا یہ راجہ ہمعصر منوچہر بادشاہ ایران کا تھا ؛ | . | . | . | ۱۶۴۷ |

| سنہ طوفانی | سنہ قبل ولادت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸۱۶ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ بیر شاہ تخت نشین ہند ہوا ✤ |
| ۱۸۱۷ | ۰ | ۰ | ۰ | تسلط افراسیاب در ایران ✤ |
| ۱۸۶۸ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ اننگ دیو تخت نشین ہند ہوا یہ معصر نوذر شاہ ایران کا تھا ✤ |
| ۱۹۰۰ | ۰ | ۰ | ۰ | بنائے بلدہ لولور در کشمیر بحکم راجہ دیو کرشن ✤ |
| ۱۹۱۱ | ۰ | ۰ | ۰ | بعث داؤدؑ پیغمبر ✤ |
| ۱۹۱۵ | ۰ | ۰ | ۰ | پرچھیت دوم تخت نشین ہند ہوا یہ راجہ ہمعصر افراسیاب تھا ✤ |
| ۱۹۵۱ | ۰ | ۰ | ۰ | بعث سلیمانؑ پیغمبر ✤ |
| ۱۹۹۱ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ سودیپال تخت نشین ہند ہوا یہ راجہ ہمعصر گرشاسپ شاہ ایران کا تھا ✤ |
| ۲۰۱۲ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ سورل تخت نشین ہند ہمعصر کیقباد شاہ ایران ✤ |
| ۲۰۲۴ | ۰ | ۰ | ۰ | بعث سمعیائے پیغمبر و تفرق سلطنت بنی اسرائیل در عرب تخت نشینی راجہ سومست در ہند ✤ |

| سنہ طوفان | [illegible] | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۵۴ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ شن جی تخت نشین ہند ہمعصر کیکاؤس بشاہ ایران ✣ |
| ۲۰۶۷ | ۰ | ۰ | ۰ | بعثت شاکمونی پیغمبر خطا ✣ |
| ۲۰۸۸ | ۰ | ۰ | ۰ | مسخ راجہ دانو از کشمیری بصورت مار و تخت نشینی راجا مرجودہ در ہند ✣ |
| ۲۱۵۸ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ امین پال تخت نشین ہند ہوا ✣ |
| ۲۱۶۰ | ۰ | ۰ | ۰ | جلوس ایلخان در تاتار ✣ |
| ۲۱۸۳ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ سشرونتی تخت نشین ہند ہوا ✣ |
| ۲۲۲۰ | ۰ | ۰ | ۰ | اختتام مغول بدست افراسیاب ✣ |
| ۲۲۲۸ | ۰ | ۰ | ۰ | بعثت لگرگس واضع شریعت یونان ✣ |
| ۲۲۳۹ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ پدارتھہ تخت نشین ہند ہوا ✣ |
| ۲۲۵۴ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ مدنپل تخت نشین ہند ہوا ✣ |

| سنہ طوفان | سنہ بکرماجیت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۲۲۶۴ | . | . | . | بعثت اشعیا پیغمبر بعہد شاہ خرقنا در عرب + |
| ۲۲۸۵ | . | . | . | راجہ ہرباہ سریر آرائے ہند ہوا + |
| ۲۲۹۳ | . | . | . | اتمام دولت سلطنت راجہ ابشرواہندی و بعثت کیخسرو و ہمایون در ایران + |
| ۲۳۰۰ | . | . | . | اتمام دولت سلطنت کاستعان لقب لشبشت از اوجین ملک ہند + |
| ۲۳۰۵ | . | . | . | جلوس گرانیوس اول در مقدونیا + |
| ۲۳۳۰ | . | . | . | جلوس انیلیس قیصر در اٹلی و تخت نشینی حجاب بسنگہ در ہند ہمعصر شاہ لہراسپ والی ایران + |
| ۲۳۴۷ | . | . | . | راجہ سترکھن تخت نشین ہند ہمعصر گستاشپ شاہ ایران + |
| ۲۳۴۸ | . | . | . | بنائے رومیہ کبریٰ + |
| ۲۳۵۷ | . | . | . | جلوس بخت نصر + |
| ۲۳۶۰ | . | . | . | راجہ مہیت سریر آرائے سند + |

| سنہ طوفانی | سمت بکرماجیت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۲۳۷۵ | ۰ | ۰ | ۰ | خرابی بیت المقدس ❖ |
| ۲۳۹۳ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ مہابل تخت نشین ہند ہمعصر بہمن شاہ ہند ❖ |
| ۲۴۰۹ | ۰ | ۰ | ۰ | ظہور رونجی نام ایک شخص مسلح کالسو بان مہابانیو برہمن ساکن ٹہراد رکسیں ملک دکن واقع ہند سے اور غالب آنا راجگان بودہ ملت تخت نشین وجین پر ❖ |
| ۲۴۱۴ | ۰ | ۰ | ۰ | ولادت تای شانگ لاوکون پیغمبر ختا کی نور سے ❖ |
| ۲۴۳۳ | ۰ | ۰ | ۰ | بنائے ہیکل یعنی رصد بحکم کیکورس والی بابل و تخت نشینی راجہ شرت ونت در ہند ❖ |
| ۲۴۶۱ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ بیرسین ہندوستان میں تخت نشین ہوا ہمعصر شاہ دارا والی ایران ❖ |
| ۲۴۷۹ | ۰ | ۰ | ۰ | ظہور لنگ وانک پیغمبر در ختا بعد حمل ہشتاد سال از مادر خود ❖ |
| ۲۴۸۵ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ سنگہ دمن تخت نشین ہند ہوا ❖ |
| ۲۴۹۱ | ۰ | ۰ | ۰ | جلوس شاہ گستاسپ در ایران ❖ |
| ۲۵۳۰ | ۰ | ۰ | ۰ | بعث زردشت وخشور یعنے پیغمبر در ایران و تخت نشینی راجہ کنتک در ہند ❖ |

| سنہ طوفان | سنہ بنائے کعبہ | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵۵۰ | ٠ | ٠ | ٠ | ولادت آدکون فوری دراز قد در ملک ختا بطول ۹ دست ✤ |
| ۲۵۵۲ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ جیت مل تخت نشین ہند ہوا ✤ |
| ۲۵۶۶ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ کال کھن تخت نشین ہند ✤ |
| ۲۵۹۱ | ٠ | ٠ | ٠ | آغاز دولت سلطنت وکنیطران روم ✤ |
| ۲۶۰۶ | ٠ | ٠ | ٠ | بعث لواون پیغمبر در یونان ✤ |
| ۲۶۱۱ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ ستر مردن تخت نشین ہند ہوا ✤ |
| ۲۶۱۴ | ٠ | ٠ | ٠ | ولادت حضرت موسی و ہارون ✤ |
| ۲۶۱۹ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ جیون جاٹ تخت نشین ہند ہوا ✤ |
| ۲۶۴۵ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ بیر کھنگ تخت نشین ہند ہوا ✤ |
| ۲۶۵۲ | ٠ | ٠ | ٠ | آغاز سنہ موسوی ✤ |

| سنہ طوفانی | سنہ بخت نصری | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۲۶۵۸ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ سرسین تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۲۶۹۱ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ اودہ بھٹ تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۲۷۱۶ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ دہرنی دہر تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۲۷۳۷ | ٠ | ٠ | ٠ | مصالحہ یونانیان باہم بابت مناقشہ عورات حبشہ و انسداد کشت و خون واقع ÷ |
| ۲۷۳۸ | ٠ | ٠ | ٠ | تصرف فیلقوس پدر اسکندر بر یونان ÷ |
| ۲۷۴۰ | ٠ | ٠ | ٠ | ظہور سوامی شنکر آچارج محی دین پارینہ ہندوان در ملک کرناٹک [illegible] دیس واقع ہند و غلبہ برہمنان بر بودہ ملتان و اخراج بودہیان ÷ |
| ۲۷۵۰ | ٠ | ٠ | ٠ | اتمام دولت سلطنت قبطیان از مصر ÷ |
| ۲۷۵۷ | ٠ | ٠ | ٠ | راجہ سستید ہج تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۲۷۷۷ | ٠ | ٠ | ٠ | جلوس شاہ اسکندر بر تخت مقدونیہ ÷ |
| ۲۷۹۲ | ٠ | ٠ | ٠ | فتح بابل از دست سکندر و تخت نشینی راجہ جی سنگہ در ہند ÷ |

| سنہ طوفان | سنہ ولادت حضرت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۲۷۹۳ | ۰ | ۰ | ۰ | قتل داراشاہ ایران بجنگ سکندر مقدونیہ ÷ |
| ۲۷۹۶ | ۰ | ۰ | ۰ | فتح سندہ ملک ہند از دست سکندر و مغلوب شدن راجہ پور جد و نبسی و اتمام قوم جادو تا عہد سکندر ÷ |
| ۲۸۰۹ | ۰ | ۰ | ۰ | وفات سکندر و آغاز طوائف الملوکی در پارس و عدم و تسلط قوم بطالسہ در مصر ÷ |
| ۲۸۲۸ | ۰ | ۰ | ۰ | اتمام دولت سلطنت وکتیطران از روم و آغاز سنہ جلوس اسکندر ÷ |
| ۲۸۳۳ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ مہا جُدّہ تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۲۸۶۳ | ۰ | ۰ | ۰ | ہرنابجہ تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۲۸۹۱ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ جیون راج سریرآرائے ہند ہوا ÷ |
| ۲۹۰۸ | ۰ | ۰ | ۰ | آغاز دولت اشکانیان در ایران ÷ |
| ۲۹۳۴ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ اودے سین تخت نشین ہند ہوا ÷ |
| ۳۰۱۴ | ۰ | ۰ | ۰ | راجہ راجپال تخت نشین ہند ہوا اسی سال راجہ شکونت مالی کمایون راجپال پر غالب آنکر تخت نشین ہوا ÷ |

## باب دوم در بیان واقعات از حین تعیین سنوات جدید ہر سنہ مذہب

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۳۰۴۴ | ۱ | ۰ | ۰ | تسلط راجہ بکرماجیت در دہلی وہزیمت راجہ سکونت راجہ کمالون از دہلی و بنا کے رصد در اوجین وتبدیلی سمبت راجہ جدہشٹر و وضع سمبت جدید ۞ |
| ۳۰۴۷ | ۰ | ۰ | ۰ | مداخلت وکیتطران در اٹلی ملک یورپ ۞ |
| ۳۰۴۸ | ۰ | ۰ | ۰ | آبادی رومیۂ الکبریٰ ۞ |
| ۳۰۵۲ | ۰ | ۰ | ۰ | فتح فرانس بدست جولیوس قیصر روم ۞ |
| ۳۰۵۶ | ۰ | ۰ | ۰ | تسلط اغسطوس بر ملک شام ۞ |
| ۳۰۶۰ | ۰ | ۰ | ۰ | مسخ اسرائیل بصورت بوزنہ ۞ |
| ۳۱۰۰ | ۵۷ | ۱ | ۰ | ولادت یحیی پیغمبر و عیسی مسیح واتمام دولت سلطنت مصر از دست ملکہ قلوبطرا قوم مغل ۞ |
| ۳۱۰۵ | ۰ | ۶ | ۰ | کرا کٹوس اسکاٹ لنڈ ملک یورپ میں تخت نشین ہوا ۞ |
| ۳۱۴۴ | ۱۲۷ | ۰ | ۰ | سمندر پال جوگی نے قسطنطنیہ ملک زمینستان کی یعنی تعلیم سیما کری یعنی جادو ان وحی بہ جسم غیر راجہ بکرماجیت کو کرکے راجہ کے بدن میں در آیا فریب سے مقدمہ حکایت طلب ۞ |

| سنہ طوفان | سنہ بکرماجیت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۳۱۷۱ | • | • | • | راجہ چندرپال تخت نشین دہلی ہوا ملک ہند + |
| ۳۱۷۹ | ۱۳۵ | • | • | راجہ سالباہن ملک دکن متعلقہ ہند مین ظہور کرکے شاکہ جدید رواج دیا ملک دکن مین بجاے سمبت بکرماجیت کے شاکہ سالباہن لکھے جاتے ہین + |
| ۳۱۹۶ | • | • | • | تباہی جزائر ہرقلانیوم وپنپیا زلزلہ وطوفان سے وپھٹ جانا زمین کا + |
| ۳۲۱۱ | ۱۶۷ | • | • | راجہ بین پال تخت نشین دہلی ہوا واقع ملک ہند + |
| ۳۲۳۲ | ۱۸۸ | • | • | راجہ دیس پال تخت نشین دہلی ہوا ملک ہند + |
| ۳۲۷۹ | ۲۳۵ | • | • | راجہ امرث پال تخت نشین ہند ہوا + |
| ۳۳۱۳ | ۲۹۳ | • | • | راجہ سوبھہ پال تخت نشین دہلی واقع ہند + |
| ۳۳۲۸ | ۲۸۴ | • | • | آغاز دولت سلطنت ساسانیان یعنی جلوس اردشیر بابکان در ایران + |
| ۳۳۳۴ | ۲۹۰ | • | • | راجہ رکھی پال سریر آراے دہلی ہوا + |
| ۳۳۶۶ | • | ۲۶۶ | • | زمانہ مانی مصور مشہور + |

| کیفیت واقعات | سنہ ہجری | سنہ عیسوی | سنہ بکرماجیت | سنہ طوفان |
|---|---|---|---|---|
| راجہ گوبند پال تخت نشین دہلی ہوا + | . | . | ۳۲۸ | ۳۳۶۲ |
| انتام دولت سلطنت از خاندان راجہ آدسور معروف سوالدیح قوم کایتھ راجہ ندیہا متعلقۂ بنگال واقع ہند + | . | . | ۳۴۲ | ۳۳۷۶ |
| راجہ بینی پال تخت نشین دہلی ہوا اسی سنہ مین فوت ہوا دوسرا بینی پال تخت نشین ہوا واقع ہند + | . | . | ۳۵۶ | ۳۴۰۰ |
| بناے استنبول ملک روم + | . | ۳۳۱ | ۳۹۵ | ۳۴۳۹ |
| راجہ مہی پال تخت نشین دہلی ہوا واقع ہند | . | . | ۴۱۱ | ۳۴۵۵ |
| راجہ ہر پال تخت نشین دہلی ہوا واقع ہند + | . | . | ۴۳۵ | ۳۴۷۹ |
| راجہ بھیم پال تخت نشین دہلی ہوا واقع ہند + | . | . | ۴۸۲ | ۳۵۲۶ |
| جلوس راجہ بھوج در مقام دہارانگر ملک اوجین توابع ہند + | . | . | ۴۸۴ | ۳۵۲۸ |
| جلوس کیقباد در ایران و راجہ مدن در دہلی واقع ہند + | . | . | ۵۵۷ | ۳۵۵۶ |
| ظہور مزدک و ایجاد مذہب جدید بنام مزدکیان در ایران + | . | ۴۷۲ | . | ۳۵۶۷ |

| کیفیت واقعات | سنہ ہجری | سنہ عیسوی | سنہ بکرماجیت | سنہ طوفان |
|---|---|---|---|---|
| جلوس بہرام گور در ایران + | ۰ | ۴۹۵ | ۵۵۲ | ۳۵۹۵ |
| راجہ کرم پال تخت نشین دہلی ہوا واقع ہند + | ۰ | ۰ | ۵۵۳ | ۳۵۹۶ |
| اتمام دولت سلطنت قیاصرۂ روم و آغاز قیاصرۂ یونان + | ۰ | ۵۰۱ | ۵۵۸ | ۳۶۰۱ |
| جلوس نوشیروان در ایران + | ۰ | ۵۱۸ | ۵۷۵ | ۳۶۱۸ |
| جلوس ایلدوز خان در تاتار آغاز سلطنت مغول + | ۰ | ۵۲۱ | ۵۷۸ | ۳۶۲۱ |
| ولادت محمد صاحب پیغمبر عربی در عرب + | ۰ | ۵۷۱ | ۶۲۸ | ۳۶۷۱ |
| اتمام دولت سلطنت سمندر پال وغیرہ تا بکرم پال راجگان دہلی و جلوس راجہ تلوک چند والی بہرایچ متعلقۂ صوبۂ اودہ بر تخت دہلی تا نہ بست + | ۰ | ۵۷۵ | ۶۳۲ | ۳۶۷۵ |
| جلوس خسرو پرویز در ایران + | ۰ | ۵۸۳ | ۶۴۰ | ۳۶۸۳ |
| تسلط قوم گاتھ بر ملک اسپین توابع یورپ + | ۰ | ۵۸۴ | ۶۴۱ | ۳۶۸۴ |
| راجہ کام چند تخت نشین دہلی ہوا + | ۰ | ۰ | ۶۵۴ | ۳۶۹۷ |

| سنہ طوفان | سنہ بکرماجیتی | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷۰۶ | ۶۶۳ | ۶۰۶ | ۱ | آغاز سن ہجرت محمدؐ عربی از مکہ ÷ |
| ۳۷۱۳ | ۶۷۰ | ۶۱۳ | ۸ | جلوس نوریجر خان بر تخت مغولستان فرزند ملکہ الن قوا جوکہ نور سے پیدا ہوا بے پدر ÷ |
| ۳۷۱۶ | ۶۷۳ | ۰ | ۰ | رودر چند راجۂ دہلی ہوا ÷ |
| ۳۷۱۹ | ۶۷۶ | ۶۱۹ | ۱۴ | جلوس یزدگرد در ایران و وفات محمدؐ صاحب پیغمبر عربی در عرب شہر مدینہ ÷ |
| ۳۷۳۵ | ۱۹۲ | ۰ | ۰ | کلیان چند راجۂ دہلی ہوا ÷ |
| ۳۷۲۲ | ۰ | ۶۲۲ | ۱۷ | وفات ابوبکرؓ و تسلط عمرؓ در عرب و آمدن مغیرہ بحکم خلیفۂ دوم عرب در ہند و فتح کردن ملک سندہ ÷ |
| ۳۷۲۳ | ۰ | ۶۲۳ | ۱۸ | تسلط دین محمدیؐ در ایران ÷ |
| ۳۷۲۴ | ۰ | ۶۲۴ | ۱۹ | بنائے شہر کوفہ ÷ |
| ۳۷۲۷ | ۰ | ۶۲۷ | ۲۲ | آغاز اسلام در مصر ÷ |
| ۳۷۳۱ | ۰ | ۶۳۱ | ۲۶ | وفات عمرؓ خلیفۂ دوم و تسلط عثمانؓ خلیفۂ سوم در عرب ÷ |

| سنہ طوفان | سنہ بکرماجیت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷۳۵ | ۰ | ۶۳۵ | ۳۰ | آغاز اسلام در اندلس ✤ |
| ۳۷۳۸ | ۰ | ۶۳۸ | ۳۳ | وفات یزدگرد شاہ ایران ✤ |
| ۳۷۴۲ | ۰ | ۶۴۲ | ۳۶ | وفات عثمانؓ خلیفۂ سوم عرب و تقرر خلافت بعلی مرتضیٰ ✤ |
| ۳۷۴۸ | ۰ | ۶۴۸ | ۴۲ | جانشینی حضرت امام حسنؑ و آغاز دولت سلطنت بنی اُمیہ در عرب ✤ |
| ۳۷۵۷ | ۰ | ۶۵۷ | ۵۲ | رفتن معاویہ بحج و آمدن زلزلہ بقبر محمدؐ صاحب و ظہور عارضۂ دنبل طاعون در بصرہ ✤ |
| ۳۷۶۷ | ۰ | ۶۶۷ | ۶۲ | واقعۂ کربلا بمقابلہ امام حسینؑ و یزید ✤ |
| ۳۷۷۱ | ۰ | ۶۷۱ | ۶۶ | رفتن حجاج در مکہ و زدن سنگ از منجنیق یعنی گوپھنا بر خانۂ خدا و غارت مدینہ و ظہور طاعون در بصرہ ✤ |
| ۳۷۸۵ | ۷۴۲ | ۰ | ۰ | انقطاع دولت سلطنت راجہ تلوک چند والی دہلی بعدنہ بست آغاز دولت راجہ ہر پریم مرشد خاندان تلوک چند ✤ |
| ۳۸۰۶ | ۰ | ۷۰۶ | ۱۰۱ | عمر عبد العزیز نے باغ فدک بنی فاطمہؑ کو دیا ✤ |
| [illegible] | ۰ | ۷۳۵ | ۱۲۹ | اتمام خلافت بنی امیہ و آغاز سلطنت عباسیہ عرب و واقعہ ... بدعمل عطا ابن مقنع و رفع تشویش و نیز فتح افواج عرب ... محمد بن قاسم سپہ سالار بحکم خلیفہ ولید بر ہندستان ✤ |

| کیفیت واقعات | سنہ ہجری | سنہ عیسوی | سنہ بکرماجیت | سنہ طوفان |
|---|---|---|---|---|
| جلوس اگریان در جرمن وجلوس البرٹ در انگلستان۔ | ۰ | ۸۰۰ | ۸۵۷ | ۳۸۹۳ |
| اتمام دولت سلطنت راجہ ہر پریم از دہلی واقع ہند وجلوس کراکونیگ برتخت پولنڈ ملک یورپ + | ۰ | ۷۴۴ | ۸۰۱ | ۳۸۴۳ |
| آغاز تسلط طولونیہ در مصر + | ۱۴۰ | ۷۴۶ | ۰ | ۳۸۵۳ |
| جلوس ہارون رشید در بغداد + | ۱۶۹ | ۷۶۵ | ۰ | ۳۸۷۳ |
| جلوس مامون در بغداد + | ۱۹۷ | ۸۰۳ | ۰ | ۳۹۰۱ |
| راجہ دیپ سین کا سنہ تخت نشین دہلی ہوا + | ۰ | ۰ | ۹۰۱ | ۳۹۴۴ |
| ظہور طیور راز جوی واقع شہر بغداد مثل ملخ + | ۲۴۱ | ۰ | ۰ | ۳۹۴۵ |
| بارش تھپونکی بوزن دہ رطل کے ملک سودن توابع یورپ اور آنا زلزلہ کا شہر رے و جرجان وطبرستان وقومقان توابع ایران میں + | ۲۴۲ | ۸۴۶ | ۹۰۳ | ۳۹۴۶ |
| مسمی اسمعیل سامانی صوبہ دار ماوراء النہر وخراسان کا صوبہ دار تھا خلیفہ بغداد سے منحرف ہوکر بخارا کا بادشاہ بن بیٹھا + | ۲۷۹ | ۰ | ۰ | ۳۹۸۳ |
| قتل منصور انا الحق گو در بغداد + | ۳۰۹ | ۰ | ۰ | ۴۰۲۳ |

| کیفیت واقعات | سنه هجری | سنه عیسوی | سنه بکرماجیت | سنه طوفان |
|---|---|---|---|---|
| برداشته بردن قوم قرامطه سنگ اسود را انکه بدینه خود و بارش احجار در بغداد و عرب + | ۳۴۵ | ۰ | ۰ | ۴۰۵۹ |
| زلزله عظیم در شهر ری و دمشق هو جانا زمین طائف ملک عرب میں + | ۳۴۸ | ۰ | ۰ | ۴۰۶۲ |
| راجه داسودر سین کایسته آخرین اولاد دیبی سین تخت نشین دهلی هوا + | ۰ | ۰ | ۱۰۲۱ | ۴۰۶۵ |
| اتمام دولت سلطنت کایستهان از دهلی بعهد داسودر سین + | ۰ | ۰ | ۱۰۴۰ | ۴۰۸۴ |
| طوائف الملوکی در ملک فرانس + | ۰ | ۹۸۷ | ۰ | ۴۰۸۷ |
| آمدن محمود غزنوی در هند و فتح نمودن تهانیسر و تخریب مندر سوم جگ + | ۴۰۲ | ۱۰۴۱ | ۱۰۹۸ | ۴۱۴۱ |
| بارش سنگ در افریقیه + | ۴۱۱ | ۱۰۵۰ | ۰ | ۴۱۵۰ |
| گرنا ستاره و بکا ایک منهی کی بات کے وقت بغداد میں اور ستره مرتبه آنا زلزله کا افریقیه و بلاد شرق هونا زمین قزوان کا نزول صاعقه سے اور پانا آهن کا اوس میں و آغاز تاریخ جلالی + | ۴۷۱ | ۰ | ۰ | ۴۲۱۰ |
| غرق حجاج + | ۴۸۹ | ۱۱۲۸ | ۰ | ۴۲۲۸ |
| مسند نشینی پیر تهمی راج بر تخت دهلی و اجتماع سبعه سیاره سوائے زحل در یک برج و اتمام سلطنت راجگان کوهستان سوالک + | ۰ | ۱۱۹۲ | ۱۲۴۹ | ۴۲۹۲ |

| کیفیت واقعات | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|
| جلوس مگنس در سویڈن ملک یورپ | . | ۱۲۰۴ | . | ۴۳۰۷ |
| ظهور قبور حضرت ابراهیمؑ و یعقوبؑ و اسحاقؑ در عرب + | ۵۰۰ | . | . | ۴۳۳۹ |
| ظهور عقارب طائره در بغداد + | ۵۲۴ | . | . | ۴۳۶۳ |
| بارش مار الحمر یعنی سرخ پانی در یمن و شهادت سالار مسعود در هند بمقام بهرایچ متعلقهٔ صوبهٔ اوده و املاے خندق حول قبر پیغمبر عربی در مدینه + | ۵۵۷ | . | . | ۴۳۹۶ |
| ولادت چنگیز خان و یکجا شدن سبعهٔ سیاره در یک برج + | ۵۶۹ | . | . | ۴۴۰۸ |
| آغاز طریق دانشمندیه در ملک شام + | ۵۷۰ | . | . | ۴۴۰۹ |
| فتح سلطان شهاب الدین بر پرتهی راج والی دهلی + | ۵۸۸ | . | . | ۴۴۲۷ |
| بارش تگرگ هفت رطل در عراق و آغاز اسلام در بنگاله ملک هندوستان + | ۵۹۶ | . | . | ۴۴۳۵ |
| غلبهٔ هلاکو خان در ایران + | ۶۲۶ | ۱۳۶۵ | . | ۴۴۶۵ |
| غلبهٔ غوریان بر هند و فتح قلعهٔ رنتهنبور و سوالک و مالوه و اجین و دفن کردن مورت مهاکال بشر زیر مسجد دهلی + | ۶۳۱ | ۱۳۷۰ | ۱۲۲۷ | ۴۴۷۰ |

| سنہ طوفان | سنہ بکرماجیت | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۴۴۸۰ | ۰ | ۱۳۸۰ | ۰ | جلوس مرغراب بادشاه سویدن توابع یورپ ✣ |
| ۴۴۹۳ | ۰ | ۰ | ۶۵۴ | ظهور آتش در خارج مدینه ملک عرب ✣ |
| ۴۴۹۵ | ۰ | ۰ | ۶۵۶ | بناے رصد در شهر مراغه توابع عرب ✣ |
| ۴۵۰۴ | ۰ | ۰ | ۰ | ظهور دو ذنب بر فلک ✣ |
| ۴۵۳۶ | ۰ | ۰ | ۶۸۵ | حادثهٔ برف و بارش ژاله بوزن یکصد و پنجاه درم در بصره ملک عرب و بارش احجار سفید در احمدآباد ملک ایران ✣ |
| ۴۵۳۷ | ۰ | ۱۴۳۷ | ۶۹۶ | آغاز دولت سلطنت عثمانیه در مقدونیا یعنی روم ✣ |
| ۴۵۳۹ شمسی | ۰ | ۰۰ | ۶۹۸ | قحط و وبا در ملک ایران ✣ |
| ۴۵۴۲ شمسی | ۰ | ۰ | ۷۰۱ | بارش تگرگ در بغداد بصورت حیات یعنی سانپ وظهور عقارب طائره و حرق مسجد نبوی یعنی محمدی در عرب ✣ |
| ۴۵۴۹ شمسی | ۱۵۰۶ | ۱۴۴۹ | ۷۰۰ | آغاز خراج و مصادره در هند بعهد شاهان خلجی و آغاز دولت بهمنیه در دکن ملک هند ✣ |
| ۴۵۶۳ شمسی | ۱۵۲۰ | ۱۴۶۳ | ۰ | آغاز ترقی سلطنت روس ابتداے ایوان سوم ✣ |

| سنه طوفان | سنه بکرماجیت | سنه عیسوی | سنه ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۴۵۶۷ شمسی | ٠ | ٠ | ۷۲۶ | آغاز طبقهٔ فرامانیه در ملک شام + |
| ۴۵۷۲ شمسی | ٠ | ٠ | ۷۳۱ | بنای دولت آباد ملک دکن واقع ہند + |
| ۴۵۷۷ شمسی | ٠ | ٠ | ۷۳۶ | ولادت امیر تیمور و اتمام دولت سلطنت چنگیزیه و آغاز طوائف الملوکی در ایران + |
| ۴۶۰۴ شمسی | ۱۵۶۱ | ۱۵۰۴ | ۷۶۳ | یافتن استخوان دست آدمی بسیار طویل و حجری از زیر زمین بر کنار دریای سرستی واقع دکن ملک ہند + |
| ۴۶۱۳ شمسی | ٠ | ۱۵۱۳ | ٠ | جلوس کرسٹین بر تخت ڈنمارک ملک یورپ + |
| ۴۴۸۸ قمری | ٠ | ٠ | ۷۸۲ | آغاز طلوع نیّر اقبال امیر تیمور + |
| ۴۴۹۳ قمری | ٠ | ٠ | ۷۸۷ | آغاز دولت سلطنت ذوالقدریه در ملک شام + |
| ۴۶۲۶ شمسی | ٠ | ۱۵۲۶ | ۸۰۰ | قتل بادشاه ہنگری از دست محمد عثمانی شاه روم و شمول ہنگری در استنبول + |
| ٠ | ٠ | ٠ | ۸۰۱ | فتح ہند از دست تیمور شاه و قید کردن یک لکھ مردم ہندی + |
| ٠ | ٠ | ٠ | ۸۰۵ | مداخلت امیر تیمور در ملک شام + |

| سنہ طوفان | سنہ [illegible] | سنہ عیسوی | سنہ ہجری | کیفیت واقعات |
|---|---|---|---|---|
| ۰ | ۰ | ۰ | ۱۳۸ | اتمام دولت سلطنت چنگیزیہ در ملک چین ✤ |
| ۰ | ۰ | ۰ | ۹۰۶ | اتمام دولت سلطنت تیموریہ و آغاز صفویہ در ایران ✤ |
| ۰ | ۰ | ۰ | ۹۱۱ | مداخلت بابر بادشاہ در ہند و وقوع زلزلہ دہ مرتبہ در یک ماہ بملک ہند ✤ |
| ۰ | ۰ | ۰ | ۹۱۳ | فتح قندہار و ولادت ہمایون شاہ ✤ |
| ۴۶۱۳ قمری | ۰ | ۰ | ۹۳۷ | جلوس ہمایون شاہ در ہندوستان و مرگ بابر شاہ و فتح کالنجر بدست ہمایون ✤ |
| ۴۶۱۶ | ۰ | ۰ | ۹۴۰ | اتمام دولت بہمنیہ دکن و تقسیم بپنج حصہ بحکم پنج حاکم واقع ہند ✤ |
| ۴۶۲۵ | ۰ | ۰ | ۹۴۹ | غلبہ شیر شاہ و ولادت اکبر شاہ ✤ |
| ۴۶۲۶ | ۰ | ۰ | ۹۵۰ | ہزیمت ہمایون سمت ایران و معاودت ہند ✤ |
| ۴۶۳۸ | ۰ | ۰ | ۹۶۲ | جلوس اکبر شاہ حامی ہندوستان ✤ |
| ۴۶۴۴ | | | ۹۶۸ | فتح گڈہ کتنلہ و بنائے قلعہ آگرہ ✤ |

